۳۶۶۸ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ أَنَّ أُمَّهُ مَاتَتْ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ أُمِّي مَاتَتْ أَفَأَتَصَدَّقُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ قَالَ فَأَيُّ الصَّدَقَةِ أَفْضَلُ قَالَ سَقْيُ الْمَاءِ فَتِلْكَ سِقَايَةُ سَعْدٍ بِالْمَدِينَةِ۔

سیدنا حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میری والدہ فوت ہو گئی ہے۔ کیا میں اس کی طرف سے کچھ خیرات اور صدقہ کروں۔ آپ نے فرمایا ہاں کیجئے حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے دریافت فرمایا۔ ثواب کے لحاظ سے کونسا صدقہ افضل ہے۔ آپ نے فرمایا پانی پلانا۔ تو ابھی تک مدینہ منورہ میں حضرت سعد رضی اللہ عنہ ہی کی سبیل ہے۔

## اَلنَّهْيُ عَنِ الْوِلَايَةِ عَلٰى مَالِ الْيَتِيْمِ

## یتیم کے مال کا والی ہونے کی ممانعت کے بیان میں

۳۶۶۹ عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ لِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا أَبَا ذَرٍّ إِنِّي أَرَاكَ ضَعِيفًا وَإِنِّي أُحِبُّ لَكَ مَا أُحِبُّ لِنَفْسِي لَا تَأَمَّرَنَّ عَلَى اثْنَيْنِ وَلَا تَوَلَّيَنَّ عَلٰى مَالِ يَتِيمٍ۔

سیدنا حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ارشاد فرمایا اے ابوذر میں آپ کو ضعیف دیکھتا ہوں اور میں تمہارے لیے وہ چاہتا ہوں جو اپنے نفس کے لیے چاہتا ہوں کبھی بھی دو آدمیوں پر سرداری نہ کرنا اور یتیم کے مال کا والی نہ ہونا۔

نوٹ:۔ حدیث ہذا سے ثابت ہوا کہ مال یتیم کی سرداری اور امارت سے پرہیز کرنا چاہیئے خصوصاً ایسا شخص جو اس اہم کام کو نبھانے کی طاقت نہ رکھے۔

## مَا لِلْوَصِيِّ مِنْ مَالِ الْيَتِيْمِ إِذَا قَامَ عَلَيْهِ

## کیا یتیم کے مال سے وصی کو بھی کچھ مل سکتا ہے؟ جب کہ وہ اس مال پر مقرر ہو

۳۶۷۰ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ أَنَّ رَجُلًا أَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنِّي فَقِيرٌ لَيْسَ لِي شَيْءٌ وَلِي يَتِيمٌ قَالَ كُلْ مِنْ مَالِ يَتِيمِكَ

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ ایک شخص حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا کہ میں فقیر ہوں اور میرے پاس کچھ نہیں۔ اور میرے پاس یتیم بھی ہے۔ آپ نے اسے ارشاد فرمایا کہ تم مال یتیم میں سے کھا لیا کرو۔ لیکن اسراف

## غَيْرَ مُسْرِفٍ وَّلَا مُبَادِرٍ وَّلَا مُتَأَثِّلٍ

اور فضول خرچی کرکے کھانا حق نہ کھانا اور اپنے لیے مال جمع نہ کرنا۔

١ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ وَلَا تَقْرَبُوا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ وَاِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا اَلْاٰيَةَ قَالَ اجْتَنَبَ النَّاسُ مَالَ الْيَتِيْمِ وَطَعَامَهُ فَشَقَّ ذٰلِكَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ فَشَكَوْا ذٰلِكَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ وَيَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْيَتٰمٰى قُلْ اِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ اِلٰى قَوْلِهٖ لَاَعْنَتَكُمْ۔

سیدنا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جس وقت یہ آیت شریفہ نازل ہوئی ولا تقربوا مال الیتیم الا بالتی ھی احسن ان الذین یاکلون اموال الیتامی ظلما الخ (اور یتیم کے مال کے نزدیک تک بھی نہ پھٹکو سوائے بہتر اور احسن طریقہ سے اور جو لوگ یتیموں کے مال ناحق کھاتے ہیں وہ فقط اپنے پیٹوں میں آگ ہی بھرتے ہیں) ان آیات کو سن کر لوگ ڈر گئے اور مال یتیم سے کنارہ کشی کرنے لگے اور یتیم کے کھانے سے بھی خود کو روکنے لگے لیکن مسلمانوں پر یہ بہت مشکل اور کٹھن ہو گئی آخرکار لوگوں نے حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اس امر کی شکایت کر دی بعد ازاں اللہ جل شانہ نے یہ آیت نازل فرمائی ویسئلونک عن الیتامی قل اصلاح لھم خیر یعنی اللہ تعالیٰ کے قول لاعنتکم تک یعنی لوگ یتیموں کے بارے میں دریافت کرتے ہیں۔ آپ کہہ دیں ارشاد فرمائیں کہ ان کی اصلاح بہتر ہے۔ اگر تم ان کا خرچ ملا کر رکھو تو وہ تمہارے بھائی ہیں اور اللہ تعالیٰ خرابی کرنے والے اور اصلاح کرنے والے کو اچھی طرح جانتا ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوتا تو وہ تمہیں مشکل میں ڈال دیتا اللہ رب العزت زبردست تدبیر والا ہے:

نوٹ: ا۔ یتیم کے مال کے قریب تک نہ جاؤ ہاں مگر جس طریقہ سے بہتر ہو یعنی اس مال کو سنوارنے تو اس میں کوئی مضائقہ اور حرج نہیں۔

۲۔ یتیموں کے حق اور ان کے مال کے بارے میں پہلے تنبیہ نازل ہوئی کہ جس شخص نے ان کا مال کھایا اس نے اپنے پیٹ میں آگ بھری اور جو لوگ یتیموں کو رکھنے والے تھے وہ ان کے مال اور خرچ کھانے پینے کا سامان وغیرہ الگ رکھنے لگے کہ ہمارے خرچ میں کوئی چیز نہ آئے۔ بعد ازاں جب یہ مشکل درپیش ہوئی کہ ایک چیز یتیم کے لیے تیار کی گئی اور ان کے کام میں نہ آئی تو سڑ گیا ضائع ہو گئی۔ اس حکم کے پیش نظر یہ حکم ہوا کہ ان کا خرچ ملا کر رکھو تو کوئی مضائقہ اور حرج نہیں۔ تا کہ ایک وقت میں ان کی چیز خود استعمال کرے تو

دوسرے شخص اپنی چیز ان کے کام میں لائے لیکن اس میں بھی اصلاح کی نیت ہو کیونکہ اللہ تعالیٰ نیتوں کو دیکھتا ہے (موضح قرآن)۔

۳۷۰۲: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ قَوْلِهٖ اِنَّ الَّذِيْنَ يَأْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا قَالَ كَانَ يَكُوْنُ فِيْ حَجْرِ الرَّجُلِ الْيَتِيْمُ فَيَعْزِلُ لَهٗ طَعَامَهٗ وَشَرَابَهٗ وَاٰنِيَتَهٗ فَشَقَّ ذٰلِكَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَاِنْ تُخَالِطُوْهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ فَاَحَلَّ لَهُمْ خُلْطَتَهُمْ۔

سیدنا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت پاک کے شان نزول اور بیان میں مروی ہے۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يَأْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا یعنی جو لوگ یتیموں کے مال ظلم سے کھاتے ہیں الخ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اس آیت شریفہ کے نازل ہونے کے بعد جس شخص کی پرورش و کفالت میں یتیم تھا اس نے اس یتیم کا کھانا پینا برتن وغیرہ سب الگ کر دیئے اور آخر یہ بات مسلمانوں پر مشکل ہو گئی اس وقت اللہ رب العزت نے یہ آیت شریفہ نازل فرمائی وَاِنْ تُخَالِطُوْهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ یعنی اگر تم ان کا خرچ ملا کر رکھو تو وہ تمہارے دینی بھائی ہیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ پھر اللہ رب العزت نے انہیں اجازت عطا فرمائی کہ وہ اپنے کھانے میں یتیموں کا مال شامل کر لیں۔

## اِجْتِنَابُ اَكْلِ مَالِ الْيَتِيْمِ

## یتیم کا مال کھانے سے پرہیز کرنا چاہیے

۳۷۰۳: عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اجْتَنِبُوا السَّبْعَ الْمُوْبِقَاتِ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا هِيَ قَالَ الشِّرْكُ بِاللّٰهِ وَالشُّحُّ وَقَتْلُ النَّفْسِ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَكْلُ الرِّبَا وَاَكْلُ مَالِ الْيَتِيْمِ وَالتَّوَلِّيْ يَوْمَ الزَّحْفِ وَقَذْفُ الْمُحْصَنَاتِ الْغَافِلَاتِ الْمُؤْمِنَاتِ الخ الموصية۔

سیدنا حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا انسان کو سات چیزیں ہلاکت میں ڈالتی ہیں ان سے بچو کسی شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہ سات اشیاء کون سی ہیں آپ نے ارشاد فرمایا کسی کو اللہ کا شریک بنانا۔ جادو کرنا کسی ایسے نفس کا قتل کرنا جس کا قتل کرنا اللہ نے حرام فرمایا ہے ہاں مگر وہ کسی حق کے سبب قتل کیا جائے تو کوئی مضائقہ نہیں، سود کھانا، مال یتیم کھانا، لڑائی کے وقت پیٹھ پھیرنا زنا کی تہمت لگانا ایسی پاک دامن عورتوں کو جو بری باتوں سے بے خبر ہیں اور ایمان دار ہیں۔